آیت نمبر 58

آیات نمبر 58 تا 64 میں اللہ کی راہ میں ہجرت کرنے والوں کے لئے بہترین اجر کی بشارت۔ اللہ کا وعدہ کہ وہ مظلوم کی ضرور مدد فرمائے گا۔ توحید کے حوالہ سے آسمان اور زمین میں اللہ کی قدرت کاملہ کی مختلف نشانیوں کا ذکر۔

وَ الَّذِيْنَ هَاجَرُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ثُمَّ قُتِلُوْٓا اَوْ مَاتُوْا لَيَرْزُقَنَّهُمُ اللّٰهُ رِزْقًا حَسَنًا ؕ اور جن لوگوں نے اللہ کی راہ میں ہجرت کی پھر وہ لڑائی میں قتل کر دئے گئے یا اپنی طبعی موت مر گئے تو اللہ ان کو ضرور اچھا رزق دے گا وَ اِنَّ اللّٰهَ لَهُوَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ ﴿۵۸﴾ اور بلاشبہ اللہ ہی ہے جو سب سے بہتر رزق دینے والا ہے

لَيُدْخِلَنَّهُمْ مُّدْخَلًا يَّرْضَوْنَهٗ ؕ وَ اِنَّ اللّٰهَ لَعَلِيْمٌ حَلِيْمٌ ﴿۵۹﴾ وہ انہیں ایسی جگہ داخل کرے گا جس سے وہ راضی و مطمئن ہو جائیں گے اور یقینا اللہ سب کچھ جاننے والا اور بہت ہی بردبار ہے

ذٰلِكَ ۚ وَ مَنْ عَاقَبَ بِمِثْلِ مَا عُوْقِبَ بِهٖ ثُمَّ بُغِيَ عَلَيْهِ لَيَنْصُرَنَّهُ اللّٰهُ ؕ حقیقت یہی ہے کہ جس شخص نے ویسا ہی بدلہ لیا جیسی اذیت اسے دی گئی تھی، پھر اس شخص پر دوبارہ ظلم کیا جائے، تو اللہ اس کی ضرور مدد فرمائے گا اِنَّ اللّٰهَ لَعَفُوٌّ غَفُوْرٌ ﴿۶۰﴾ بے شک اللہ معاف کرنے والا اور بہت درگزر کرنے والا ہے

ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ يُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَ يُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ وَ اَنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌۢ بَصِيْرٌ ﴿۶۱﴾ یہ اس وجہ سے ہو گا کہ وہ اللہ ہی ہے جو رات کو دن میں داخل کرتا ہے اور دن کو رات میں داخل کرتا ہے اور اللہ سننے والا اور دیکھنے والا ہے یعنی جو اللہ اتنے بڑے کام کرنے پر قادر ہے، وہ اس بات پر بھی قادر ہے کہ اس

کے جن بندوں پر ظلم کیا جائے ان کا بدلہ وہ ظالموں سے لے ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ هُوَ الْحَقُّ

وَ اَنَّ مَا يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ هُوَ الْبَاطِلُ وَ اَنَّ اللّٰهَ هُوَ الْعَلِيُّ الْكَبِيْرُ ﴿٦٢﴾

یہ نصرت اس لئے بھی ہو گی کہ اللہ ہی معبود حقیقی ہے اور بے شک اللہ کو چھوڑ کر یہ

کفار جنہیں پکارتے ہیں وہ سب باطل ہیں اور بے شک اللہ ہی ہے جو برتر اور عظیم ہے

اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَتُصْبِحُ الْاَرْضُ مُخْضَرَّةً ؕ

کیا تم نہیں دیکھتے کہ اللہ ہی ہے جو آسمان سے بارش برساتا ہے تو اس سے سوکھی ہوئی

زمین سرسبز ہو جاتی ہے اِنَّ اللّٰهَ لَطِيْفٌ خَبِيْرٌ ﴿٦٣﴾ بے شک اللہ بڑا باریک بین

اور سب کی خبر رکھنے والا ہے لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَ مَا فِي الْاَرْضِ ؕ جو کچھ

آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے سب اُس ہی کے اختیار میں ہے وَ اِنَّ اللّٰهَ

لَهُوَ الْغَنِيُّ الْحَمِيْدُ ﴿٦٤﴾ اور اس میں کچھ شک نہیں کہ اللہ ہی کی ذات ہے جو ہر

ایک سے بے نیاز اور قابلِ حمد و ستائش ہے رکوع [٨]